نکالتے نکالتے گوہر سلطنت پائے - کہین پہاڑون سے دھات کہودتے کہودتے لعل بے بہا نکال لائے
رہنے والے کون تھے؟ اور انکی زبان کیا تھی؟ قیاس سے معلوم ہوتا ہے کہ جیسے
ہین اب قطعہ قطعہ کی زبان کہین کچھہ کچھہ - اور کہین بالکل اختلاف رکھتی ہے اور یہی حال
ہندمین ہے اسیطرح اُس عہدمین بھی اختلاف ہوگا - اور اُس عہد کی نامی زبانین
کی نشانی تامل - اُوڑیا - اور تلنگو وغیرہ اضلاع دکن
بود ہین - بلکہ اس حالت مین بھی اُنکی شاعری اور انشا پرد
یوہ کی ہے - اور سنسکرت سے انہین لگاؤ تک نہین -

نے ہندوکش کے پہاڑ اُتر کر پہلے تو پنجاب ہی مین ڈیرے ڈالے ہونگے پھر
ہٹتے گئے ہونگے اصلی باشندے کچھہ تو لڑتے مرتے دہین بائین جنگلون کو - اور پہاڑون
لیے ہونگے کچھہ بھاگے ہونگے - وہ دکن اور مشرق کو ہٹتے گئے ہونگے - کچھہ فتحیابون کی غلامی
ہی مین کام آئے ہونگے - اور وہی شودر کہلائے ہونگے - چنانچہ ابتک بھی اُنکی صورتین
کھہ کسی اور بدن کی ہڈی ہین -

ماٹ ایرین بھائیون کے کاروبار ہندستانی بھائیون کے ساتھہ ملے جلے رہے ہونگے -
) - ایک تاریخ قدیم مین مہ آباد اور اُسکے زمانہ کی تقسیم برہما کے زمانہ سے اور اُسکے
عہد سے مطابقت کہاتی ہے - اور چار ون برنون کا برابر پتا لگتا ہے - یہان بودھ نے
- وہان زردشت نے ... نے اُسے جلا کر خاک کیا - مگر ہندون نے بودھ کے بعد
کو سنبھال لیا - ایرانی اپنی بدحالی کو نہ سنبھال سکے -

برنون کی تقسیم اور اُنکا الگ تہلگ رہنا دُور سے دیکھنے والون کو غرور کے لباس
علوم ہو تو ہو کچھہ بری بات نہ تھی - اسی کی برکت ہے کہ آجتک جا ... ون سلسلہ صاف
ہین - جو ہندو ہوگا ماں باپ دونون کی طرف سے خالص ہوگا اور برابر آ

ہو گئے - کہین کہین کونے گوشے مین جہان کے راجہ وید کو مانتے رہے وہان ویدون
رہا - باقی راج کے دربار اور علمی سرکار سب ماگدہی سے ماگدہی ہو گئی - اِنکے حوصلے وسیع
ہو رہے - اور باواز بلند کہدیا کہ ابتدائے عالم سے تمام زبانون کی اصل ماگدہی ہے
اور کل انسان بات کرنے کے لائق بہی نہ تھے - اصل مین اُنکی بہی اور تہا ورنہ مطلق بودہ
بہی بہی ہی - اِسکے صرف و نحو کی کتابین بہی تصنیف ہوئین خدا کی قدرت دیکہو جو لونڈی
وہ رانی بن بیٹھی اور رانی منہ چہپا کر کونے مین بیٹھ گئی -
زمانہ نے اپنی عادت کے بموجب (تخمیناً ۱۵ سو برس بعد) **بودہ** مذہب کو بہی رخصت کیا
ساتھ اُنکی زبان بہی رخصت ہوئی **شنکراچارج** کی برکت سے برہمنونکا ستارا اُدہ
اُبہر کر چمکا اور سنسکرت کی آب و تاب بہی شروع ہوئی - **راجہ بکرماجیت** کے
جو روشنی اِسکی فصاحت نے پائی - آجتک لوگون کی آنکہون کا اُجالا ہے - اُس سے یہ بہی
ہوتا ہے کہ دربار سلطنت اور اعلیٰ درجہ کے لوگون کو سنسکرت بولنا اعتبار و افتخار تہا
اور پراکرت عوام کی زبان تہی - کیونکہ اُس عہد مین جو **کالی داس ملک**
نے **شکنتلا** کا ناٹک لکہا ہے - سبہا مین دیکہو بادشاہ - اُمرا - اور پنڈت
بول رہے ہین - کوئی عام آدمی کچہہ کہتا ہے تو پراکرت مین کہتا ہے -
گیارہوین صدی عیسوی سے پہلے **راجہ بہرت** کے عہد مین برج کے قطعہ کی
جسے ہم آجکی برج بہاشا کی اصل کہہ سکتے ہین - اُسوقت بہی ہر قطعہ مین اپنی اپنی بولی
کی حاجت روائی کرتی تہی - اور سنسکرت تصنیفات اور خواص کی زبانون کے لئے
برکت تہی کہ دفعتہً زمانہ کی شعبدہ بازنے ایک اور رنگ بدلا یعنے **اسلام**
مین آیا - اُسنے پہر ملک و مذہب کو نیا انقلاب دیا اور اُسیوقت سے زبان

ت اور اصل فارسی یعنے ژند و اوستا کی زبان ایرین کے رشتہ سے ایک
ی اولاد ہین مگر زمانہ کے اتفاق دیکھو کہ خدا جانے کے سو برس یا کے ہزار برس کی بچھڑی
ہین اس حالت سے آکر ملی ہین کہ ایک دوسرے کی شکل نہین پہچان سکتی۔

دوستانی بہن کی کہانی تو سُن چکے - اب ایرانی بہن کی داستان بہی
کہ اُسپر وہان کیا گذری - اول تو یہی قیاس کرو کہ اُس ملک نے جو ایران نام پایا
ہ لفظ ایرین ہی کی برکت ہو۔ پھر یہ بہی کچھہ تہوڑے تعجب کا مقام نہین کہ جس طرح
انی بہن پر وقت بوقت بودہ وغیرہ کے حادثے گذرے اسیطرح اُسپر بہی وہان انقلاب پڑتے
جود اسکے اب تک ہزارون لفظ فارسی اور سنسکرت کے صاف ملتے جُلتے نظر
ن۔

ہ جب اُس ملک [illegible] مدت تک اُنکے مذہب رسم و رواج اور زبان
تصنیف ہاتھہ نہین [illegible]

تو زردشت کے وقت سے ملتا ہے جسے آج تخمیناً ۲۴ سو برس ہوئے۔ اِس
حد نے شعلۂ آتش کے پردہ مین توحید کے مسئلہ کو رواج دیا۔ مذہب مذکور نے
کے بازوٗن سے زور پکڑا اور ایران سے نکلکر دو سو برس کے قریب اطراف و جوانب
یہان تک کہ یونان سے سکندر طوفان کی طرح اوٹہا۔ اور ایشیا کے امن و امان
دیا جو مصیبت بودہ کے ہاتھہ سے بید شاستر پر پڑی تہی وہان وہی مصیبت ژند
ی۔ چنانچہ جس آگ نے زردشت اور جاماسپ کے متبرک ہاتھون سے
روشن کیا تہا۔ جسکے آگے گشتاسپ نے تاج اوتار کر رکہا جسکی درگاہ
ندیار نے گرز اور تلوار چڑہائی وہ یونان کے آب شمشیر سے بجہائی گئی اور آتشخانی
افسوس یہ ہے کہ ژند و پاژند کے ورق ورق برباد کئے گئے۔ اور

ہزارون کتابین فلسفہ الٰہی اور علوم وفنون کی تہین کرنابود ہوگئین - جب کہ یونانیو
ملک پر غلبہ پایا تو زبان نے زبانون پر بہی زور دکہایا ہوگا - تہوڑے ہی دنونمین نامز
والون کا عمل دخل ہوگیا - وہ ایران جسے ہزارون برس سے ملک گیری کے نشان
اوتارتے تھے - اور تہذیب وشایستگی اُسکے دربار مین سرجہکاتے تہے ... ہ برس
طفیلیانون کے قبضہ مین دبارہا - اور ژند کے کتب مقدسہ ڈہونڈ ڈہ
فنا کی گیئن -
سنہ ۲۲۶ء مین پہر تخت کیان مین سانس آیا اور ساسانیون کے تلوارون مین قدیم
نے چمک دکہائی - ان بادشاہون نے ملک ومملکت کی قدامت کے ساتھ بجھے ہو
کو بہی روشن کیا - گرے ہوے آتشخانونکو پہر اُٹہایا - اور جہان جہان سے پہٹے پُرانے
پریشان ہاتھ آئے - بہم پہنچائے - اُنہی کے کوششون کی کمائی تہی - جو پہر ساڑہے
برس مین تعلیم اسلام کے آگے قربانی ہوئی - اس معاملہ مین ہمین نیک نیت پارسیون کا
نہ بہولنا چاہیئے کیونکہ باوجود تباہی اور خانہ بربادی کے جو پُرانا کاغذ کسی بااعتقاد کے
وہ جان کے ساتھ ایمان کو بہی لیتا آیا - کہ **بندر سورت - گجرات** وغ
آج تک اسی نور سے آتشخانے روشن ہین - جو کچھ اُنکے پاس ہے وہ اُن تصنیفا
بقیہ ہے جو ساسانیون کے عہد مین ہوئین - کتب مذکورہ دونون زبانون کا تعلق
ہی نہین ثابت کرتین بلکہ اُنکے اتحاد واعتقاد پر بہی شہادت دیتے ہین - جو چار بر
مین وہی ایران مین تھے - اجرام آسمانی کی عظمت واجب تہی - حیوانات بے
مارنا گناہ عظیم تہا - تناسخ کا مسئلہ دونومین یکسان تھا - آتش - آب خاک باد
ہوا وغیرہ وغیرہ اشیا کے لئے ایک ایک دیوتا مانا ہوا تہا جسکے اظہار عظمت کے
خاص طریقے تھے - یاد الٰہی کے زمزمے تہے جسکو وہ اپنی

ابہی لفظ ہے جسکے نام پر یہان گیتا کتاب ہے کیونکہ اسمین بہی یاد الٰہی کے گیت ہین -
الیسی مُروّجہ کے چند الفاظ تمثیلاً لکہتا ہون کہ سنسکرت سے ملتے ہوئے معلوم
رتے ہین -

| ی سنسکرت | فارسی | سنسکرت |
| --- | --- | --- |
| پِتر | برادر | بہراتر |
| پُتر | دختر | دوہِتر |
| ہاتہ | انگشت | انگشٹ |
| جانو | پا | پاد |
| بہار | ہیم | ہیمے |
| بہوم | خاشاک | کشپا |
| اشو | شتر | کہر |

ہن یہ ایران مین پہلے اسلام کے ہاتہ سے دو صدمہ گذرا تہا جو کہ یہان دو سو برس بعد
ذ اُسے اُسکی حیثیت بالکل بدل گئی تہی - بہرحال یہان وہ ایسی حالت کے ساتہ پہنچی کہ
تہ کی الفاظ اور بہت سی لفظی اور ترکیبی تبدیلیون کے سبب سے اُسکی صورت نہ پہچانی
- یہان جو مسلمان آئے وہ آپسمین وہی رائج الوقت فارسی بولتے تہے اور ہندو منے
ء الفاظ ملا جُلا کر گذارہ کر لیتے تہے -

بت تو دیوبانی یعنے زبان آسمانی تہی - اُسمین ملکشون کو دخل کہان ؟ - البتہ برج بہاشا
ن بلانے مہمان کو جگہہ دی - دہرم وان ہندو سالہا سال تک ملیکش بہاشا سمجہکر
بتہ تہی رہے مگر نہ انکا قانون دہرم اور حکومت کے قانون سے بہی سخت ہے کیونکہ
اب و ملی پل کی ضرورتین دوڑتی ہین جو کسی طرح بند نہین ہوتین - غرض آہستہ

پھر ایک جگہ کا رہنا سہنا لین دین کرتا تھا - لفظون کے بدلے بغیر گذارہ نہ کرسکے ـــــ دوق
کے ارتباط مین ایسا اختلاط ضرور ہوتا ہے اور اسکے کئی سبب ہین **اول** تو یہ کہ اکثر نئی چیز
ایسی آتی ہین جو اپنے نام اپنے ساتھ لاتے ہین (۲) اکثر معانی ایسے ہوتے ہین کہ اُ
اُنہی کی زبان مین کہین تو ایک لفظ مین اَدا ہو جاتے ہین - ترجمہ کرین تو ایک فقرہ
پھر بھی نہ وہ مزا آتا ہے نہ مطلب کا حق ادا ہوتا ہے - اِس صورت مین گویا قانون زبا
آئینِ بیان مجبور کرتا ہے کہ یہان وہی لفظ بولنا چاہیئے - دوسرا لفظ بولنا جائز نہین
جو لوگ اکثر غیر ملکون مین سفر کرتے ہین وہ اِس لطف کو جانتے ہین کہ جب دو
والے ایک جگہہ رہتے سہتے ہین تو کبھی کام کاج شدّت مصروفیت مین کبھی اُسی عا
بات جلدی کہہ دینے کی غرض سے - کبھی آسانی سے مطلب سمجھانے کو ایکدوسرے
خواہ مخواہ اِسطرح بول جانے پڑتے ہین کہ بے اُسکے گذارہ نہین ہوتا (۴) بہت
رہکر شیر و شکر ہوتے ہین تو اکثر پیار اور محبت سے - کبھی آپسکی دل لگی کے لئے ایک دو
کے لفظ بولکر جی خوش ہوتا ہے - جسطرح دوست کو دوست پیارا ہوتا ہے اِسی طرح
لفظ بھی پیارے معلوم ہوتے ہین - یا یون سمجھو کہ جسطرح وطن دار اپنے مہمانون کو
جگہ دیتے ہین اِسطرح اُنکی زبان مہمان لفظون کو جگہہ دیتی ہے (۵) بڑی بات یہ
فتحیابون کے اقبال کی چمک اُنکی بات بات کو بلکہ لباس - دستار - رفتار - گفتا
ایسی آب و تاب سے جلوہ دیتی ہے کہ وہی سب کی آنکھون مین بھلے معلوم ہوتے ہین
اُسے فقط اختیار ہی نہین کرتے بلکہ اُسپر فخر بھی کرتے ہین - پھر اُس مین بہت
بھی عقلی دلائل سے پیدا کرتے ہین -

اُس زمانہ کی عہد بعہد کی ہندی تصنیفین آج نہین ملتین - جنسے وقت لا
حال معلوم ہو - البتہ جب ۱۱۹۳ء مین **شہاب الدین غو**

اپر تھ پائی تو چند کوی (ایک نامی شاعر) نے پرتھی راج راسا لکھا
کہ حیرت ہوتی ہے کہ زبان مذکور نے کتنا جلد عربی فارسی کے اثر کو قبول کر لیا۔ ہر صفحہ
الی لفظ نظر آتے ہین۔ ساتھ ہی یہہ بہی معلوم ہوتا ہے کہ اُسوقت مین یہان کی بہاشا
رہا شاہی۔ مین نمونہ تصنیف مذکور کا دکہاتا ہون۔

७० पत्र उग्रिमहलथियौराज भगिआरेहनिवाजीय

७६ पत्र परवरदिगार पैगामरदयलाह करीमकेवार स

लाहदीन आया सुरिलान सहाबदीन अलहउपाया मुस

मदनिदानभीमदाल इतनीकहेरकहनलागो पातिशाह

रवरेदेवरोदीवानखंडा जादवनि वैरभेडा मलक आल

जीवते बडुबानमोंई हजरतिगुरावषेल आसमरदामेल

वासहावतांई देयचादरउचाई

इतनेमुलककोआलमपेस कजलविलास केलासेहथा

७२ पत्र पायचालि थिथीराजबांहदीनिहदिलाने बीर

हिकारपरीअंगुलिसुविलाने

جگہہ کے ٹکڑے ہین۔ مطلب انکا اصل کتاب کے دیکہنے سے کہلتا ہے کہ حرف
بہی اتنا جان سکتا ہے۔ کہ یہ لفظ عربی فارسی کے اسمین موجود ہین۔ محل۔
۔ پگام (پیغام)۔ کریم۔ سُرتان (یعنے سلطان)۔ پات شاہ (بادشاہ) دیوان۔
)۔ عالم۔ حجرت (حضرت)۔ ملک۔ پہرمان (فرمان) سلام۔
ہم کے تجربہ کار جانتے ہین کہ انکی عبارت مین کسی زبان کا اصل لفظ جو اپنا
اب وہی سطر بسطر عبارت مین ترجمہ کرین تو بہی وہ بات حاصل نہین ہوتی

جو مجموعہ خیالات کا اور اُسکے صفات و لوازمات کا اُس ایک لفظ سے سُننے والے کے
ہو جاتا ہے وہ ہماری سطر بہر سے پورا نہین ہوتا ۔ مثلاً چند اپنی نظم مین سلطا
اگر راجہ بلکہ مہاراجہ لکھدیتا ۔ تو بہی صفات اور اُسکے لوازمات نیک یا بد ۔
زور یا ظلم ۔ یہ لفظ اُسکی نظم مین دکہارہا ہے وہ بات راجہ مہاراجہ سے ممکن نہ
لفظ سلام کہ اُسکے مطلب کا حق خواہ ڈنڈوت خواہ پرنام کوئی لفظ ادا نہین
نظیر اسکی آج انگریزی کے سینکڑون لفظ ہین ۔ اگر ترجمہ کرین ۔ تو سطرون مین
نہین ہو سکتا ۔ مثلاً ایک ہندوستانی شخص اپنے دوست سے کہتا ہے ۔ لاٹ
بجے سٹیشن پر پہنچینگے ۔ پروگرام کے بموجب شہر کی سیر کرینگے ۔ دو بجے آنادہ مین چلکر
اب خواہ صحیح خواہ بگڑے ۔ مگر جو اصلی لفظ آپ اپنے معنے سُننے والے کو سمجہا رہے ہیں
سطر مین ترجمہ کئے جائین تو بہی حق مطلب بجا نہ لا سکین گے ۔ آخر پندرہ صدی
مین کہ سکندر لودی کا زمانہ تہا اتنا ہوا کہ اول کا تیہہ فارسی پڑہکر
مین داخل ہوئے اور اب اِن لفظون کو اُن کی زبانون پر آنیکا زیادہ موقع ملا
اکبر کے عہد سے کہ مسلمان شیر و شکر ہوگئے ۔ یہ نوبت ہوئی کہ اُدہر بادشا
اُسکے اعلے درجہ کے اہل دربار نے جبہ و دستار کو جگہہ دیتی ہے (ہ) ۔ عہدہ نا تہ
ہنکہ کہر کی دار بکریان مانند جیسے ۔ ادہر ہندو دستور فا بلکہ راجا مہاراجہ ایرانی لبا
در فارسی بول کر فخر کرنے لگے ۔ بلکہ مرزا کے خطاب کو بڑے شو
لینے لگے ۔

ب جسقدر ممکن ہے عہد بعہد کے زبانون کے نمونے دکہاتا ہون امیر خسرو
ت فوت ہوئے ۔ اُنکی ایک غزل نظم اُردو کی تاریخ مین دیکہو ۔ جسکا پہلا مصرع
حال مسکین مکن تغافل درائے نیناں بنائے بتیان ۔ الخ ۔ اِس

ہردو شاہی اور دربار مین ملے جلے الفاظ زیادہ بولتے تہے - وہان کی بولی کا نام اُردو ہوگیا
ہے فقط شاہجہان کا اقبال کہنا چاہئیے کہ یہ زبان خاص و عام مین اُسکے اردو کیطرف منسوب ہو کر
ہے جو نظم و نثر کی شالین تہا - اصل سبب یہ ہے کہ اُسوقت بہی لوگون کے زبان پر عربی فارسی
لفظ بانونکا قدم بندہے تہے - جب ہی طوطے کی زبان سے نمکحرام کا لفظ نکلا - جا نور تہا
ہوگا وہی بولتا ہوگا -

سولہوین صدی عیسوی مین بابا تلسی داس برہمن ضلع باندے کے رہنے
والے پنڈت بہی تہے - شاعر بہی تہے - فقیر بہی تہے اُنہون نے راماین کی بہاشا
مین ترجمہ کیا کہ وہ لاثانی کتاب مطبوع خاص و عام ہوئی - اُنکے دوہرے نہین بہت - اور
اور مین کہین کہین - لفظ فارسی عربی کے موجود ہین - دوہرا اراماین

| | |
|---|---|
| رہے سیوک سکل چلے سوامی رکہہ پاؤ | گہر تر و تر و بن د باگ و برو بیرا دیو گا |
| گہر بسواس بچن ہٹ بولے | کتنی بہانگ کلہ بہی کہولے |
| رام اینک گریب نواجے | لوک بید بر برد براجے |
| گنی گریب گرام نر ناگر | پنڈت موٹے ملین اوجاگر |
| مایا کو مایا ملے کر کر لنبے ہاتہہ | تلسی داس گریب کو کوئی نہ پوچہے بات |

سورداس جی نے سری کرشن جی کے ذکر سے اپنے کلام کو مقبول خاص و
عام کیا - اُن کے تصنیف مین شاید کوئی شعر ہوگا کہ فارسی عربی لفظ سے خالی ہوگا -

| | |
|---|---|
| مایا دام دہن ونتا | باندہیون ہون اس ساج - یعنی ساز |
| سنت سبہی جانت ہون | تو نہ آئیو باج - یعنی باز نہ آیا |
| ... کاہو تم تانے | سبن سنی آوا ج - یعنی آواز |
| ... ہوا ... اتر آئے | چاہت چڑہین جہاج - جہاز |

دوہرا

خیال کرو کہ جب یہ بزرگان مذہب اپنے دُہرون مین فا
مین عام ہندو لوگ کیا اِس سے کچھ زیادہ نہ بولتے ہونگے۔
اجیر مین حسن و خوبی برج بھاشا کی راجہ جے سنگ سوائی کی قدردانی سے ظاہر ہے دُ
نے ایک ایک اشرفی دُہرہ گوئی اور گنوان پنڈتون کو انعام دیکر دہلی اور نواح
شوق پھیلایا۔

اِس عہد مین مسلمانون کی زبان کا کیا حال ہوگا؟ ظاہر ہے کہ کئی سو برس سے اسلام آیا
جنکے باپ دادا کئی کئی پشت یہین کے خاک سے اُٹھے۔ اور یہین پیوند زمین ہوئے۔
آپس کے رشتون اور معاملات کے سررشتون سے ضرور یہان کی زبان یعنے برج
بولنی ہوتی ہوگی۔ تازہ ولایت۔ آدہی اپنی آدہی اُنکی ملاکر ٹوٹی پہوٹی بولتے ہونگے۔ اِن
کی کوئی نثر تصنیف نہین۔ وہی امیر خسرو کی ایک غزل۔ اور پہیلیان۔ اور مُکرنیان۔ او
پتا بتاتے ہین کہ گذشتہ مین یہان کے مسلمان خاصی بھاشا بولتے ہونگے۔ بلکہ یہی کلام
دیتی ہین کہ مسلمان بہی اب یہین کی زبان کو اپنی زبان سمجھنے لگے تھے اور اُس زبان کو
اور محبت سے بولتے تھے شاید بہ نسبت ہندؤن کے فارسی عربی لفظ اُنکی زبان پر زیادہ آ
ہونگے۔ اور جتنا یہان رہنا سہنا اور استقلال زیادہ ہوتا گیا اُتنا ہی روز بروز فارسی
نے ضعف اور یہان کی زبان نے زور پکڑا ہوگا۔ رفتہ رفتہ شاہجہان کے زمانے مین
تیموری کا آفتاب عین اوج پر تہا۔ شہر اور شہر پناہ تعمیر ہوکر نئی دلّی دار الخلافہ ہوئی
اور ارکان دولت زیادہ تر وہان رہنے لگے۔ اہل سیف۔ اہل قلم
ملک ملک اور شہر شہر کے آدمی ایک جگہہ جمع ہوئے۔ ترکی مین

...ردو شاہی اور دربار مین نئے چلے الفاظ زیادہ بولتے تہے - وہان کی بولی کا نام اُردو ہو گیا -
...سے فقط شاہجہان کا اقبال کہنا چاہئے کہ یہ زبان خاص و عام مین اُسکے اردو کیطرف منسوب مشہور ہوگئی
...نہ جو نظم و نثر کی مثالین بیان ہوئین - اُنسے خیال کو وسعت دیکر کہہ سکتے ہو کہ جو وقت سے
مسلمانونکا قدم ہندوستان مین آیا ہوگا - اُسیوقت سے اُنکی زبان نے یہانکی زبان پر اثر شروع
کر دیا ہوگا چند کوی کا کلام ملگیا اُسمین الفاظ موجود ہین - محمود کے وقت کی نظم یا نثر ملجائے
تو اُسمین بہی ضرور ہونگے -

بیانہائے مذکورہ سے یہ بہی ثابت ہوا کہ جو کچہہ اسمین ہوا کسی کی تحریک یا ارادہ سے نہین ہوا بلکہ زبان
اردو کی طبیعت ایسی ملنسار واقع ہوئی ہے کہ ہر زبان سے ہل جل جاتی ہے - سنسکرت آئی اُسنے ملگئی
عربی فارسی آئی اُسے بسم اللہ خیر مقدم کہا - اب انگریزی الفاظ کو اس طرح جگہ دی ہی ہر گویا
اُنکے انتظار مین بیٹہی تہی -

اسی زبان کو ریختہ بہی کہتے ہین کیونکہ مختلف زبانون نے اِسے ریختہ کیا ہے - جیسے دیوار کو اینٹ مٹی -
چونا - سفیدی - وغیرہ پختہ کرتے ہین - یا یہ کہ ریختہ کے معنے ہین - گری پڑی - پریشان چیز -
چونکہ اسمین الفاظ پریشان جمع ہین اسلئے اُسے ریختہ کہتے تہے - یہی سبب ہے کہ اسمین عربی -
فارسی - ترکی وغیرہ کئی زبانون کے الفاظ شامل ہین اور اب انگریزی بہی داخل ہوتی جاتی ہے
ایک وقت ہوگا کہ عربی فارسی کی طرح انگریزی زبان قابض ہو جائیگی - چنانچہ مین ایک خاندانی
شہزادی کی گفتگو لکہتا ہون جسکی پرورش اور تعلیم گہریلو ہے یعنے نہ عربی فارسی کے لفاظے نے
...رنگ چڑہایا ہے نہ انگریزی نے روغن پہیرا ہے فقط دوستانہ بے تکلفانہ باتین ہین -
...آکا کی پنشن لینے کل کچہری گیا تہا - ڈپٹی صاحب کے کمرے کے آگے کچہہ قرقی کا مال نیلام
ہوتا تہا اندازاً ... کوٹ - اور واسکٹین نئی تہین - کنٹر - اور گلاس بہی ولایتی تہے - کرسیان
ایک خوش رنگ تہین - مینے کہا چلو کوی ڈہب کی چیز ہو تو لے لین -
... با وہوا - ...

...تے تہے - میر جعفر زٹلی کی تقریر مین دیکہو صفحہ ۱۰۸ مرزا رفیع فرماتے ہین ع شعر بے معنی سے تو بہتر ہے ...

منجملے آکا بولنے جاننے ہی دو - جس مال نے مالک سے وفا نہ کی ہمسے کیا وفا کرے گا -
ہوئے ریل اسٹیشن کے پاس دیکھتا ہوں - کہتے مرزا جان چلے آتے ہیں - تنکم ٹھیرا کر بڑے
سے ملے بڑاپے نے بچارے کا رنگ روپ سب کہو دیا - وہ شکل ہی نہیں - وہ صورت
نہیں - کیسے گورے چٹے چھبیلے جوان تھے - لوگ تصویریں اتروانے تھے - میں نے کہا - میاں
تو جانا تہا ہم دکھن سے خوب چاق - چوبند - سرخ - سفید ہو کر آؤگے - تم تو سوکھکر قاق
غضب کیا اکلا جوبن بہی گنوا آئے - ٹھنڈا سانس بہر کے بولے - ہائے جوانی -
فارسی عربی کے الفاظ تو ظاہر ہیں مگر خیال کیجئے کہ - قرق - چق - چاق - قاق - آکا - ترکی
میز - نامعلوم - نیلام - پرتگالی ہے - کمرا - اطالی ہے - ڈپٹی - ریل - اسٹیشن - کوٹ
واسکٹ - کنسٹر - کلاس - انگریزی ہیں - چھٹا - کہتا - پنجابی ہے - مگر اتنا ہے کہ ہم چٹا ابھی
کے اور اسیطرح چٹا بغیر جیلے کے نہیں بولتے - وہ اکیلا ہی بولتے ہیں - کہتا پنجابی میں عام
ہم خاص صفت کے ساتھ بولتے ہیں - بھانڈا - پھوڑنا - اردو میں کسی بات یا راز کہ
کو کہنے - پنجابی میں باسن کو بھانڈا ہی کہتے ہیں گلا گھوٹنا اردو میں بولتے ہیں - پنجابی میں کہ
باندہنے کو یا مضبوط پکڑنے کو کہتے ہیں مثلاً گہت کر باندہو - بانہت کر پکڑو - ٹہنا - بہنا
توڑنا - اور اترونا ہے - اور اسی سبب سے پنجابی میں روپیہ کے لئے بہی بہنا کہتے ہیں - اس
میں پہلے معنے متروک ہوگئے - دوسرے معنے رہے وہ ہیں - رکو توڑ کر کے - کر جاؤ روپے کے
سے سنبال - اور اس ہمارت کا سراغ یون لگا کہ فارسی میں روپیہ کے لئے خردہ کردن بولتے
ہیں اور اردو میں بہی کہتے ہیں - صبح کو روپیہ خوردہ کیا تہا - دوپہر کو دیکہو تو برکت اپنے
پیسے اٹھ گئے -
کسوٹی - گہسنا مرادف - فرسودن اردو میں بالکل ہے - [illegible]
[illegible]

جو طوطی ناطقہ شیرین سخن ہو۔ پس یہ چند مصرعے کہ از قبیل ریختہ گذر ریختہ۔ خامۂ دو زبان
سے سفید کاغذ پر تحریر پائے۔ لازم ہے کہ تحویل سخن سامعہ سجان روزگار گردن۔ تا زبانی ان
اشخاص کی ہمیشہ مورد تحسین و آفرین رہون سے

قیمت قدر دشناسائی سے پہنچی ہے بہم۔    ورنہ دنیا مین خذف بھی نہین گوہر سے

مضمون سینہ مین مثل مرغ اسیر نہین۔ کہ ہر صبح قفس کے جو وقت زبان پر آیا فریاد بلبل ہے داد
داورس کے عرض حسب اہل سخن کا در مصفی زینت لب ہو۔ سر رشتہ حسن معانی کا اسکلام کہ اس سے انصاف
ہے۔ اگر حق تعالی نے صبح کا غذ سفید کی مانند تمام سینہ کو۔ خاکسار خلق کیا ہے۔ تو اس
کے فانوس دماغ مین چراغ ہوش دیا ہے۔ چاہئے کہ دیکھکر نکتہ چینی کرے۔ ورنہ گز مذر
بے اجل کا ہیکو مرے۔

اس تصنیف سے تخمیناً ۳۰ برس کے بعد جبکہ میر انشا اسد خان اور مرزا جانجانان مظہر
مین ملاقات ہوئی ہے۔ اُس گفتگو کے چند فقرے بھی قابل غور ہین سید انشا مرزا
سے فرماتے ہین

## سید انشا فرماتے ہین

ابتدائے سن صبا سے تا اوایل ریعان۔ اور اوایل ریعان سے الی الآن۔ اشتیاق مالا
تقبیل عتبہ عالیہ۔ نہ بحدے تھا کہ سلک تحریر و تقریر مین منتظم ہو سکے۔ لہذا بے واسطہ
حاضر ہوا ہون۔

## مرزا صاحب جواب مین فرماتے ہین

اپنے تئین کون ہی بعد طفلی سے تہین ایسے اشخاص کے ساتھ موانست اور مجالست
کی ہے۔

لیکن میر غضنفر غضنفر کے نام سے ایک گفتگو سید انشا نے دریای لطافت مین لکھی
تعجب آتا ہے کہ ایسے صاحب کمال نے یہ زبان کس ... سے لکھی۔ کے قابل ہین

عجیب لطف یہ ہے کہ زبان اُردو کی عام فہمی دیکھکر مذہب نے بہی اپنی برکت کا ہاتھ اُسکے سر پر رکہا سنہ [illegible] مین مولوی شاہ عبد القادر صاحب نے قرآن شریف کا ترجمہ اردو مین کیا۔ بعد مولوی اسمعیل صاحب نے بعض رسالے عام اہل اسلام کی فہمایش کے لئے اُردو مین لکہے سنہ ۱۸۳۵ء سے دفاتر سرکاری بہی اُردو ہونے شروع ہوئے۔ چند سال کے بعد کل دفترونمین اُردو ہوگئی اسی سنہ مین اخبارون کو آزادی حاصل ہوئی سنہ [illegible] مین اُردو کا اخبار دلی مین جاری ہوا اور یہ اس زبان مین پہلا اخبار تہا کہ میرے والد مرحوم کے قلم سے نکلا۔

غرض اپنی آسانی کی وصف سے اور اس لحاظ سے کہ ملکی زبان یہی ہے۔ دفتری زبان بہی ٹہیری۔ اُردو نے آہستہ آہستہ فارسی کو پیچہے ہٹانا اور اپنا قدم آگے بڑہانا شروع کیا۔ تب مناسب سمجہا کہ اس ملک کے لوگون کو انہی کی زبان مین انگریزی علوم و فنون سکہائے جائین۔ چنانچہ سنہ ۱۸۴۲ء سے دلی مین سوسائٹی قائم ہوکر ترجمے ہونے لگے اور ضرورت علمی الفاظ بہم پہنچانے لگی۔ خیال کرو کہ جس زبان کی فقط اتنی بنیاد ہو وہ زبان کیا۔ اور اُسکی وسعت کا میدان کیا۔ البتہ اب امید کر سکتے ہین کہ شاید یہ بہی ایکدن علمی زبانون کی صف مین کوئی درجہ پائے۔

اُردو اسقدر جلد جلد رنگ بدل رہی ہے کہ ایک مصنف اگر خود اپنی ایک سنہ کی تصنیف دوسرے سنہ کی تصنیف سے مقابلہ کرے تو زبان مین فرق پائیگا۔ باوجود اسکے اب تک بہی قابل نہین کہ ہر قسم کے مضمون خاطرخواہ ادا کر سکے یا ہر علم کی کتاب کو بے تکلف ترجمہ کر دے اسکا سبب یہ ہے کہ اکثر علوم اور ہزارون مسائل علمی ممالک فرنگ مین ایسے نکلے ہین کہ زمانۂ سابق

# برج بھاشا پر عربی اور فارسی بانون نے کیا کیا اثر کیے

جب دو صاحبِ زبان قومین باہم ملتی ہین۔ تو ایک کے رنگ روپ کا دوسرے پر ضرور سایہ پڑتا ہے
اگرچہ اسکے اثر۔ گفتگو۔ لباس۔ خوراک۔ نشست۔ برخاست۔ مختلف رسوم مین بھی ہوتے
ہین۔ لیکن چونکہ مجھے اسمقام پر زبان سے غرض ہے اسلئے اُسیمین گفتگو کرتا ہون۔ ظاہر ہے
کہ جب ایک قوم دوسری قوم مین آتی ہے تو اپنے ملک کی صدہا چیزین ایسی لاتی ہے کہ جو یہان
ہوتین نہین۔ اشیاءِ مذکورہ کبھی ضروری اور کبھی ایسی باعثِ آرام ہوتی ہین کہ اونہین استعمال
مین لینا ضروریاتِ زندگی سے نظر آتا ہے۔ اِسلئے یہہ لوگ اُنہین غنیمت سمجھکر لیتے ہین۔ اور
باخوشی کام مین لاتے ہین۔ اِن اشیاء مین سے بہتیری چیزین تو اپنے نام اپنے ساتھ لاتی
ہین۔ اور بہتیرے نئی ترکیب سے۔ یا اول بدلکر یہان نیا نام پاتی ہین۔ اور یہہ پہلا اثر
دوسری زبان کا ہے اسکے علاوہ جب یہہ دونو ایک جگہہ رہکر شیر و شکر ہوتی ہین تو
ایک زبان مین دوسری زبان کے لفظ بھی گھُل مِل جاتے ہین۔

جب مہمان و میزبان ایک دوسرے کی زبان سمجھنے لگتے ہین۔ تو ایک خوشنما اور مفید تبدیلی
کے لئے رستہ پیدا ہوتا ہے۔ کیونکہ اگرچہ طبعِ انسانی کے اتحاد سے سب کے خیالات متفق یا
قریب قریب ہون مگر اندازِ بیان سب کا جدا جدا ہے۔ اور طبیعت ہمیشہ نئے انداز کو پسند
کرتی ہے۔ اسلئے اداے مطلب مین ایک دوسرے کے اندازِ بیان سے بھی فائدہ اُٹھاتے ہین۔
پھر نئی نئی تشبیہین۔ لطیف استعارے لیکر اپنی پرانی تشبیہون اور مستعمل استعارون کا رنگ
بدلتے ہین۔ اور جسقدر زبانمین طاقت ہے ایک دوسرے کے خیالات اور نئی طرز کو لیکر
اپنے مین نیا مزہ پیدا کرتے ہین۔

آب و ہوا۔ [illegible] مین وقت بوقت ہر ایک زبان پر گزرتا ہے۔ چنانچہ قومِ عرب جو ایک زبان

ین - روم - یونان - اور سپانیہ وغیرہ سے خلط ملط ہوئی تھی - ہزاروں لفظ علمی اور
وہان سے لئے - اسیطرح فارسی زبان عربی ترکی وغیرہ الفاظ سے مالا مال نظر آتی ہے - انگریزی
کے اب مین مجھے کچھہ کہنا زیبا نہین - کیونکہ اب روشنضمیر انگریزی خوان بہت ہین - اور وہ
مجھسے زیادہ جانتے ہین - مگر اتنا کہنا کافی ہی کہ جسطرح ایک مہذب سلطنت کو تمام ضروریات
سلطنت کی کارخانے اور ملکی سامان موجود ہونے چاہئین - اسیطرح سب قسم کے الفاظ اور تمام
ادا ے خیالات کے انداز انگریزی زبان مین موجود ہین -

اب ہم اپنی زبان مین گفتگو کرنی چاہیے - لیکن اتنا پھر یاد دلانا واجب ہی کہ **اُردو**
سے نکلی ہے اور کیونکر نکلی ہی - اُردو زبان اوّل - لین دین - نشست برخاست کی ضرورت
کے لئے پیدا ہوگئی - ہندؤن کے ساتھہ ہندی مسلمان تھے اکثر ایرانیون - یا ترک تانیوں کے
اولاد رہی - ہندستان کو وطن - اور اس زبان کو اپنی زبان سمجھنے لگے - یہہ بھی ظاہر ہے
کہ جسطرح زمین بے روئیدگی کے نہین رہ سکتی - اسیطرح کوئی زبان بے شاعری کی نہین رہ
سکتی - **محمد شاہی** دور تھا - اور عیش و عشرت کی بہار تھی ان شرفا کو خیال آیا ہوگا
کہ جسطرح ہمارے بزرگ اپنی فارسی کی انشا پردازی مین گلزار کھلاتے تھے - اب ہماری ہم
زبان ہے - ہم بھی اسمین کچھہ رنگ دکھائین - چنانچہ وہی فارسی کے خاکے اُردو مین اُ
سخن نوانیان شروع کردین اور قصیدہ کہنے لگے - اور اسمین کچھہ شک نہین کہ جو کچھہ
خیال - یا لفظون کی تراش - یا ترکیبون کی خوبصورتی - یا تشبیہہ اور استعارہ کی رنگینی
عروج اتنا جو کچھہ نصیب ہوا شعرای اُردو کی بدولت ہوا - اور یہی سبب ہی کہ جو کچھہ سامان
ایک ملکی اور ٹکسالی زبان کے لئے درکار ہوتے ہین اتنے یہہ زبان مفلس رہی - کیونکہ ا

جہاز۔ مستول۔ بادبان۔ تہمت۔ دَرہ۔ پردہ۔ دالان۔ تہ خانہ۔ تنخواہ۔ ملاح
تازہ۔ غلط۔ صحیح۔ رسد۔ سرباری۔ کاریگر۔ ترازو۔ شطرنج کے باب مین تعجب ہی کہ
خاص ہند کا ایجاد ہے مگر عرب اور فارس سے جو پھر کر آئی تو سب اجزا کے نام اور اپنے
اصطلاحین بدل آئی۔

سینکڑون لفظ عربی فارسی کے یہان آئے مگر ہوا موافق نہ آئی اسلئے مزاج اور صورت
بگڑ گئی مثلاً مرغا وغیرہ۔ دیکھو صفحہ ۸

صرف مین فارسی سے کچھ نہین لیا۔ خود اتنا کیا کہ ون علامت جمع ہندی کو عربی
فارسی لفظون پر بھی لگا لیا۔ مثلاً۔ آدمیون۔ انسانون۔ درختون۔ میوون۔

اسم فاعل۔ فارسی عربی کے بے شمار لئے۔ اور انمین شطرنج باز کے قیاس پر۔
و ٹربّاز۔ اور وفادار کے قیاس پر ظرفا۔ سمجھہ دار۔ سمجھناک۔ بھی بولدیتے ہین۔ باغبان
کے قیاس پر گاڑی بان۔ ہاتھی بان۔ بہلبان۔ مگر بان اور وان۔ حقیقت مین
ہین۔ کیونکہ اصل مین دونو زبانین ایک دادا کی اولاد ہین۔ اسکی تحقیق جیسی کہ
ہئے۔ فارسی لیکچرون مین لکھی ہی۔

اسم ظرف۔ قلمدان وغیرہ کے قیاس پر خاصدان۔ پاندان۔ ناگردان۔ پیک دان
دیخانہ۔ پیخانہ۔

حروف۔ کا بھی یہی حال ہی۔ مثلاً حرف تشبیہ کوئی نہین لیا۔ مگر۔ چنانچہ
چونکہ موجود ہین اور اِسطرح آتے ہین کہ ترجمہ کے لئے ہندی حرف معلوم ہی نہین ہوتا
حرف شرط مین۔ اگر۔ اور اس سے اگرچہ بھی لیا۔

عاطفہ سمیت معطوف۔ اور معطوف علیہ۔ اردو عبارت مین لے لیا
ہوا۔ شب و روز۔ صبح و شام۔ زور و شور۔

کہنا ضرور چاہیے کہ جو کچھ ہوا تھا اپنے رنگ پر خوب ہوا تھا۔

اب ہمیں پھر مطلب پر آنا چاہیے کہ بھاشا نے اردو کو کپڑے پہنانے کے لیے فارسی سے کیا کیا لیا

۱۔ اون چیزون کے نام لیے جو عرب اور فارس سے آئیں اور اپنے نام اپنے ساتھ لائیں۔
مثلاً لباس میں قرغل۔ لبادہ۔ کرتہ۔ قبا۔ چوغا۔ آستین۔ گریبان۔ پاجامہ۔ ازار۔
عمامہ۔ رومال۔ شال۔ دوشالہ۔ تکیہ۔ گاؤتکیہ۔ برقع۔ پوستین۔ وغیرہ۔
کھانے کے ذیل میں۔ دسترخوان۔ چپاتی۔ شیرمال۔ باقرخانی۔ پلاؤ۔ زردہ۔ مزعفر۔
قلیہ۔ قورمہ۔ متنجن۔ فرنی۔ ماقوتی۔ حریرہ۔ حریسہ۔ لوز۔ مربی۔ اچار۔ فالودہ۔
گلاب۔ بیدمشک۔ خوان۔ طبق۔ رکابی۔ تشتری۔ کفگیر۔ چمچہ۔ سینی۔ کشتی۔ چاجوبز وغیرہ
متفرقات میں۔ حمام۔ کیسہ۔ صابون۔ شیشہ۔ شمع۔ شمعدان۔ فانوس۔ گلگیر۔ تنور۔
رفیدہ۔ تنک۔ نماز۔ روزہ۔ عید۔ شب برات۔ قاضی۔ ساقی۔ حقہ۔ نیچہ۔ چلم۔ تفنگ۔
بندوق۔ تختہ نرد۔ گنجفہ۔ اور انکی اصطلاحیں۔ یہ سب چیزیں اپنے نام ساتھ لیکر آئیں۔
بہت سی چیزیں آئیں کہ بھاشا میں انکے لیے نام نہیں۔ سنسکرت کی کتابوں میں ہونگے۔
پستہ۔ بادام۔ منقی۔ شہتوت۔ بیدانہ۔ خوبانی۔ انجیر۔ سیب۔ بہی۔ ناشپاتی۔ انار۔ وغیرہ

۲۔ بہت سے عربی فارسی کے لفظ کثرت استعمال سے اسطرح جگہ پکڑ بیٹھے ہیں۔ کہ اب
اونکی جگہ کوئی سنسکرت یا قدیمی بھاشا کا لفظ ڈھونڈھ کر رکھا جاتا ہے تو اسمیں یا تو مطلب
اصلی فوت ہو جاتا ہے۔ یا زبان ایسی مشکل ہو جاتی ہے کہ عوام تو کیا خواص ہنود کی سمجھ میں
بھی نہیں آتی مثلاً۔ دلال۔ فراش۔ مزدور۔ وکیل۔ جلاد۔ حراف۔ مسخرا۔ نصیحت۔
لحاف۔ توشک۔ چادر۔ صورت۔ شکل۔ چہرہ۔ طبیعت۔ مزاج۔ برف۔ فاختہ۔ قمری۔
طوطا۔ پر۔ دوات۔ قلم۔ سیاہی۔ جلاب۔ رقعہ۔ عینک۔ صندوق
لگام۔ رکاب۔ زین۔ تنگ۔ پوزی۔ نعل۔ کوتل۔ عقیدہ۔ وفا۔

بہا سا پر جاری ہے لیا اور ۔

سوچنا - اب کہتے ہین - ہر چند فکر کرتا ہون عقل کام نہین کرتی -
پچتانا - اپنے کئے پر بہت پشیمان ہوا مگر اب کیا ہوسکتا ہی - یعنے پچتایا
اسیطرح خوش ہونا خفتے ہونا خفا ہونا - تنگ ہونا - دق ہونا - غمگین ہونا - تما
سیر کرنی - انتظار کرنا - راہ دیکھنا - یہان تک کہ بہتیرے مصدرون کی اصل ہند
اس سے بڑھکر یہہ کہ عربی فارسی کے مصدر یا مشتقات لیکر ہندی کا اشتقاق کرلیا
گذشتن سے گذرنا - اور اُسکے افعال محاورہ ہی کہ گئی گذری بات کا اب کر
فرمودن - سے فرمانا - اور اُسکے بہت سے افعال -
قبول - سے قبولنا - محاورہ ہی - بڑا بادی چور رہتا - ہرگز نہ قبولا -
بدل - سے بدلنا - اور اوسکے بہت سے افعال - محاورہ ہی کہ اوتیلے کا بدلا لے

بخشیدن سے بخشنا | لرزیدن - سے - لرزنا
نواختن یا نوازش سے نوازنا | شرم - سے - شرمانا

کاہلی سے کہلانا - میان مجبور - ایک قدیمی شاعر تھے - اوستاد مرحوم
باتین کیا کرتے تھے - کہ بڈہے دیرینہ سال تھے - مکتب پڑھایا کرتے تھے - ایک
مین غزل پڑہی - دیکھا کس خوبصورتی سے فعل مشتق کو بٹھایا ہے - ع
باتین دیکھہ زمانہ کی - جی بات سے بھی کہلاتا ہی ٭ خاطر سے سب یارون کی مجبور
نحو - مین ترکیب اضافی - ترکیب توصیفی - کہین مبتدا کہین خبر ہوکر تمام ہند
اسمین پہلا فائدہ یہہ ہوا کہ اختصار کے لحاظ سے لفظون کا پھیلاؤ کم ہوگیا -
دوسرے - جمع موصوف ہو تو اسم صفت موصوف کو بھی اسکے لیے جمع لاتے تھے اب
ملایم ہوگئین دلبر سبزہ کی ساعتین کڑیان ٭ پہر گھٹنے لگے اُن بن نہ گذ
اب کڑی ساعتین بولتے ہین -

وفا -

سمیرے - صیغہ مضارع معنے حال - سوداے

نالہ سینہ سیر کرے عزم سفر آخر شب ٭ راہ رو چلنے پہ باندہے ہے کمر آخر شب

ے - یہہ کہ اقسام اضافہ مین تشبیہہ اور استعارہ کے رنگ سے - سیدہی سادی

ان رنگین ہوگئی - جناچہ بہاشا مین کہنا ہو تو کہینگے - راج کنور کو دل کے

ل کی کملاہٹ دربار کے لوگون سے نہ دیکہی گئی - اُردو مین کہینگے شہزادہ کو غنچۂ

ل کی کملاہٹ اہل دربار نہ دیکہی گئی -

لی وغیرہ متقدمین کے کلامون مین ایسی ترکیبین بہت ہین - بلکہ آدہے آدہے اور

رے سارے مصرع فارسی کے ہین - مگر کچہہ اور طرح سے - علی ہذ القیاس بہاشا

الفاظ اور اوسکے ترکیبین بہی زیادہ ہین - اور اسطرح ہین کہ آج لوگون کو فصیح

ین معلوم ہوتین - اِسکی مثال ایسی ہے گویا دُودہ مین مٹہاس مِلائی مگر وہ اچہی

طرح گہلی نہین - ایک گہونٹ خاصا میٹہا - ایک بالکل پہیکا ہے - پہر ایک مین مصری

ڈلی دانت تلے آگئی - ہان اب گہل ملکر وہ مرتبہ حاصل ہوا جسے شیروشکر کہتے ہین

ض اشخاص یہہ بہی کہتے ہین کہ خالی بہاشا مین کچہہ مزہ نہین - اُردو خواہ مخواہ طبیعت

لی معلوم ہوتی ہے مگر میری عقل دونو باتومنین حیران ہے - کیونکہ جب کوئی کہے

ایک شخص آیا تہا - یا یہہ کہین کہ ایک منش آیا تہا - تو دونو یکسان ہین - کیونکہ

ن کہ منش مخالف طبع ہے ٭ یہہ بہی تو ہو سکتا ہے کہ ہم بچپن سے شخص سنتے

ن اسلئے ہمین منش یا مانس - نامانوس معلوم ہوتا ہے اسیطرح اور الفاظ -

ن تعداد شمار سے باہر ہوگئی ہے -

سے زیادہ تعجب یہہ ہے کہ بہت سے لفظ خود متروک ہین مگر دوسرے لفظ سے ترکیب

ویسے ہی کہ ... ہین کہ فصحا کے محاورہ مین جان ڈالتے ہین - مثلاً یہی مانس کہ

اکیلا محاورے مین نہین مگر سب بولتے ہین کہ احمد ظاہر مین تو بہلا آدمی معلوم
باطن کی خبر نہین ہے

**بندھو** - بھاشا مین بھائی یا دوست کو کہتے ہین - اب محاورہ مین بھائی و
کہتے ہین - نہ فقط بندھو نہ بھائی بندھو - اور ان استعمالون کی ترجیح کے لئے و
کسی کے پاس نہین - جو کچہہ جس زمانہ مین رواج ہو گیا وہی فصیح ہو گیا - ایک ز
آئیگا کہ ہماری محاورے کو لوگ بے محاورہ کہکر ہنسین گے -

اگرچہ یہہ بات بغیر تمثیل دیکہنے کے بہی ہر شخص کے خیال مین نقش ہے کہ سنسکرت ا
برج بہاشا کی مٹی سے اُردو کا پُتلا بنا ہے - باقی اَور زبانون کے الفاظ نے خط و خ
کا کام کیا ہے - مگر مین چند لفظ مثالاً لکہتا ہون - دیکہو سنسکرت الفاظ جب اُردو مین
تو اُنکی اصلیت نے انقلاب زمانہ کے ساتھ کیونکر صورت بدلی ہے -

(۱) **چُورن** سنسکرت ہے یعنے آٹا - بہاشا مین - چون - کہتے ہین اُردو مین چ
پسی ہوئی دوا کو کہتے ہین - اور کُٹی ہوئی چیز کے نیچے جو باریک اجزا رہ جائین وہ چو

(۲) **پشٹ** سنسکرت ہے برج بہاشا مین - پسان - اِسی کو ہے پسنہاری آ
- **پیٹھی** - پسی ہوئی دال کے لئے خاص ہو گئی - اور پیسنا - مصدر ہو گیا -

(۳) **اَٹ** جسے برج بہاشا اور اُردو دونون مین آٹا کہتے ہین -

(۴) **وَارتا** - یا **ورت** - اُردو مین - بات ہو گئی -

(۵) **چترد ہر** - اُردو مین چودہری ہو گیا -

(۶) **چندر** - چاندری سنسکرت ہے - اُردو مین - چاند اور چاندنی ہو گئی

(۹) ہستی - کا ہاتھی ہو گیا -
(۱۰) بادر - سنسکرت ہے - بھاشا - بادر - اردو بادل یعنے ابر ہو گیا -
(۱۱) ڈل - ایک ایک چیز کے دو دو ٹکڑے کرنے کو کہتے ہیں - بہاشا اور اردو مین دال خاص غلہ کے لئے - اور دلنا مصدر نکل آیا -
(۱۲) کشیر - دودھ - بہاشا - کہیر - یا چھیر - اردو مین دودھ چاول سے تیار ہوتی ہے -
(۱۳) دُگدھ - سنسکرت ہے - بہاشا دُودھ ہوا - اب اردو مین دودھ کہتے ہین -
(۱۴) ماش - یا ماکھ - ماس - اردو مین مہینا ہو گیا -
(۱۵) گاندھا - اردو مین گنا ہو گیا مگر گنڈیری مین ڑ ال باقی رہی - بہت سے الفاظ ہین عربی فارسی نے اردو کو دئے - اردو نے کہین تو لفظون مین کچھ تصرف کیا - معنے ہی سب - کہین لفظون کو سلامت رکھا - معنے کچھ سے کچھ کر لئے مثلاً -
فیلسوف - یونانی لفظ ہے - بمعنے محب الحکمت - جسے عربی مین حکیم اور انگریزی مین فلاسفر کہتے ہین - مگر اردو والے - دغا باز اور مکار کو کہتے ہین - اور فیلسوفی مکاری
اماں - آب اور اُم سے نکلے ہین -
خصم - عربی مین بمعنے مقابل یا دشمن ہے مگر اردو مین خاوند بمقابل جورو کے ہے سے زیادہ کوئی دنیا مین عزیز نہین -
تماشا سیر - عربی مین فقط بمعنے رفتار ہے - اردو مین کہتے ہین - چلو باغ سیر دیکھ آئین - عجب تماشا ہے -
خلوص - عربی مین خالص کرنیکو کہتے ہین - اردو والے - پیار - اخلاص - محبت معنون مین بولتے ہین -
[illegible] لفظ ہے یعنے نیکیان - اردو مین خیرات دو - صدقہ اتارو -

تکرار - عربی مین دوبارہ کہنے یا کام کرنے کو کہتے ہین - اُردو مین نزاع یا جھگڑ
کو کہتے ہین -

طوفان - عربی لفظ ہے فارسی مین کسی شے کی حالت افراط کو کہتے ہین - اُردو
بمعنے تہمت بہی آتا ہے -

خفیف - عربی مین ہلکی تنے کو کہتے ہین - ہندی مین کہتے ہین - وہ مجہسے ذرا ملے تو
دیکہو کیسا خفیف کرتا ہون - یعنی شرمندہ

مصالح - جمع مصلحت - یا مَصلَح کا مخفف ہے - اُردو مین گرم مصالح وغیرہ اور سا
عمارت کو بہی مصالح کہتے ہین -

خاطر - عربی فارسی مین دل - یا خیال کے موقع پر بولتے ہین - اُردو مین کہتے ہو
- بہلا ایک گہونٹ تو ہماری خاطر سے بہی پی لو یا اُنکی بڑی خاطر کی -

دستوری - جن معنونمین یہان بولتے ہین - یہہ یہین کا ایجاد ہے - پنجابی مین
جہونگا کہتے ہین -

روزگار - فارسی مین زمانہ کو کہتے ہین - ہندی مین روزگار نوکری ہے -

رومال - جن معنونمین یہان بولتے ہین یہہ یہین کا ایجاد ہے - فارسی مین رو پاک یا دست

خیر و صلاح - عوام الناس خیر سلا کہتے ہین یعنے صحت و سلامت -

رسند - اگرچہ فارسی لفظ معلوم ہوتا ہے - مگر اہل فارس ان معنون مین نہین بولتے
بہت الفاظ اسطرح لئے کہ معنون کے ساتہہ اونکی صورت بہی بدل دی - اگرچہ ا
انمین سے عوام الناس بولتے ہین - مگر بعض الفاظ خواص کی زبانون تک بہی

| | |
|---|---|
| ...روا - شوربا - یا شوربا بہ - | تاٹ بافی - تار بافی - |
| ...یسا - کیسہ - | زری گوٹا - زری کہنہ - |
| ...گل - کاہ گل - | تار تلا - تار طلا یعنے زری کہنہ - |
| ...امام دستہ - ہاون دستہ - | تانے تشنے - طعن و تشنیع - |
| ...باز - بزاز | بک بک - جہک جہک - زق زق - بق بق |
| ...ور - قربوس - | توبہ تیقنسوہا - توبۂ نصوحا - |
| ...پیناہ - دست پناہ - یہین کی فارسی ہے | تاشہ - تاسہ - اور تاسک فارسی لفظ ہے - |
| ...دار سنگ - مردہ سنگ | سہ بندی - سپہ بندی - نونگہداشت فوج |
| ...ری گذری - بازارِ وقت شام | غرفش - عرش - |

...راتفری - یعنے افرط و تفریط - اصل مین نہایت بہتات - اور نہایت کمی کے ...ہین - اب کہتے ہین عجب افراتفری پڑ رہی ہے - یعنے ہل چل - پڑ رہی ھے -

...نچ - قلاش - یا قلاج - ترکی مین دونو ہاتہون کے درمیان کی وسعت کو کہتے ... - اسلئے کپڑا ماپنے کا پیمانہ ہے - یہان خرگوش یا ہرن وغیرہ جانور دوڑتے ہون ...ہین گے کہ - قلانچین بہرتے ہیرتے ہین - ذوق -

...شتی کو دیکہا ہمنے اوس آہونگاہ کے جنگل مین بھر رہا تھا قلانچین ہرن کی ساتھ

...کا - ترکی مین بڑے بہائی کو کہتے ہین - یحصان - آکا - یار دوست کو بولتے ہین ...اسمین کچھہ بانکپن کو بھی دخل ہے -

...رق - ترکی مین شئے محفوظ کو کہتے ہین - یہان جو شئے حاکم کی ضبطی مین ...ایا سے قرق کہتے ہین -

...یسے کہتے عربی مین کنگہی کو کہتے ہین - فارسی مین - مشاطہ اوس عورت کو

کہتے ہین جو عورتون کو جا و بیجا لیکر جاتی - جیسے ہندستان مین نائن - اُردو مین
مُشّاطہ - بضم اول - اور بتخفیف ثانی - اوس عورت کو کہتے ہین - جو دلہن وغیرہ
کی نسبت تلاش کرے اور شادی کرواوے -

مُرغا - فارسی مین مرغ - فقط مرغ ہے - اردو مین - مرغا مخروس - مرغی -
ماکیان کو کہتے ہین - اور آخر ان ہر ہمہ کا مرغون کی پالی ہندستی ہے -

چِق - باچیق - ترکی مین باریک پردہ کو کہتے ہین - یہان چلمن کو - چک کہتے ہین

کُتا - ترکی مین بڑے کو کہتے ہین - یہان - کُتّا - موٹے کو کہتے ہین - سپاکُتا - محاورہ ہے

نظَر - بالتحریک ہے - مگر مع اسکی بسکون اوسدھی بولتے ہین - وزیر
ترچھی نظرون سے نہ دیکھو عاشق دلگیر کو + کیسے تیرانداز ہو سیدھا تو کر لو تیر کو

خَطّ - مشدد ہے - مگر اب کہتے ہین - آجکل خطون مین آداب والقاب کا دستور کہ
نہین رہا - کسی اُستاد کا شعر ہے -
صاف تھا جب تک کہ خط - تب تک جواب ملتا تہا + اب تو خط آنے لگا شاید کہ خط آنے لگا

غَمّ - یعنی عربی مین مشدد ہے - فارسی اور اُردو مین بالتخفیف بولتے ہین -

سکّرح - عربی مین بالتسکین ہے اُردو کے اہل محاورہ اور شاعرسی بالتحریک باندہتے ہین

محلّ - بالتشدید ہے مگر کہتے ہین - کل بولی بہشیاری کی محلون پر بسنت ہے -

بولی بہشیاری - کوئی بر علی بختیاری کا مخفف و متبدل کہتا ہے - کوئی
کہتا ہے بہولی بہٹی کا -

نجیب منڈل - بدیع منزل - کا مخفف و مبدل ہے - دلی کے باہر شاہان
قدیم کی تعمیرات سے ایک مشہور عمارت ہے -
مرزا حسن کو پیار سے میرزا احسنو کہتے ہین اور یہان سے کو [illegible] دہ وفا -

کَلیجہ - لام کی زیر سے ہے - محاورہ مین سکون لام بہی بولتے ہین اور وہی بہلا معلوم ہوتا ہے جرأت نے کیا خوب کہا ہے -

کلمہ پڑہے ترا - جسے دیکھے تو بہر نظر ٭ کافر اثر ہے یہہ تیری کافر نگاہ کا -

نَشَاء - اہل محاورہ اسے بہی - نشا - کہتے ہین - ذوق نے کیا خوب کہا ہے

جتنے نشے ہین یہان - روشِ نشئہ شراب ٭ ہوجاتے بدمزہ ہین جو بڑہ جاتے حد سے ہین

کہلا نشے مین جو پگڑی کا پیچ اوسکی مہمیز ٭ سمند ناز کو ایک اور تازیانہ ہوا

اِسطرح سینکڑون لفظ ہین - جنکی تفصیل بے فائدہ تطویل ہے -

انگریزی زبان بہی اپنی عملداری بڑہاتی چلی آتی ہے - ہندو مسلمان بہائیو تکو اوسدن کا انتظار چاہیئے کہ وہ عربی فارسی کے لفظ جو ابتک ہمارے تمہارے باپ دادا بولتے ہین آئندہ انکی جگہہ اس کثرت سے انگریزی لفظ نظر آئینگے کہ عربی فارسی کے لفظ خود جگہہ چہوڑ چہوڑ کر بہاگ جائینگے - چند لفظ ایسے بہی دکہانے چاہئین جو کہ مختلف ملک یورپ کے ہین اور اب ہماری زبان مین اسطرح پیوند پا گئے ہین کہ جوڑ تک نہین معلوم ہوتا مثلاً -

کمرا اطالی ہے -
نیلام - پرتگالی ہے - وہ لیلام کہتے ہین
پادری - زبان لاطینی سے آیا ہے -
لالٹین - لین ٹرن انگریزی ہے -
اسٹام - سٹمپ انگریزی ہے -
بسکٹ - بسکٹ انگریزی ہے -
درجن - ڈزن انگریزی ہے -
بٹن - بٹن ایضاً
بگی - انگریزی ہے -
گلاس - انگریزی مین عام شیشہ ہے -
فرانیل - یا فلالین - فلینل انگریزی ہے -
بانبٹ - بابی نٹ - ایک جالی کی قسم کا کپڑہ
بوتل - باٹل انگریزی ہے -
دن پیچو ... ہے -

| | |
|---|---|
| بوتام - بوتان فرنچ ہے ۔ | میم - میڈم - انگریزی ہے |
| پستول - پسٹل انگریزی ہے ۔ | اردلی - آرڈرلی ۔ |

اسیطرح اسٹیشن ٹکٹ - ریل - پولس - وغیرہ صدہا لفظ ہین کہ خاص عام سے بڑھکر عورتون کی زبان تک پہنچگئے ہین - اور جو الفاظ دفترون اور کچہریون مین صاحب لوگونکے ملازم بولتے ہین اگر سب لکھے جائین تو ایک ڈکشنری بنجائے ۔

ہر زبان کے فصحا کا قاعدہ ہے کہ اپنی زبان مین تصرفاتِ لطیف سے کچھ ایجاد کرکے نیئے الفاظ اور اصطلاحین پیدا کرتے ہین - ہماری اردو بھی اس میدان مین کسی سے پیچھے نہین رہی - اِن اصطلاحون کی بنیاد اگرچہ اتفاق پڑتی ہے مگر اُن لوگونکی طبیعت سے ہوتی ہے جو علم کے ساتھہ فکرِ عالی - طبیعتِ برّاق - ذہن پُر ایجاد - اور ایجاد دلپذیر رکھتے ہین - اُنہی کے کلام کو خاص وعام کے دلومین بھی اثر ہوتا ہے کہ بات سبکے دلون کو بھلی لگتی ہے - اور اُسے اختیار کر لیتے ہین - مثلاً

گھوڑے کا رنگ جسے ہندستان مین **سُرنگ** اور پنجابی مین - چنبا - یا - کُلّا کہتے ہین فارسی مین اُسی کو کُرنگ کہتے ہین - چونکہ بھاشا مین - کُ - علامت بدی اور سُ - علامت خوبی ہے اسلیئے **اکبر** نے اسکا نام سُرنگ رکھا -

گھوڑے کی اندھیری کا نام - **اُجیالی** رکھا کہ نیک شگون ہے -

خاکروب کو **حلال** خور کا خطاب بھی اوسی ذرہ نواز بادشاہ کا بخشا ہوا ہے -

**جہانگیر** کی رنگیلی طبیعت نے شراب کا نام - رام **رنگی** رکھا اور اُسکو فارسی کے شعرا نے اشعار مین بھی باندھا - طالب آملی -

نہ ایم منکر صہبا ولیک میگویم　　کہ رام رنگی ما نشۂ دگر دارد

**سنگترہ** کو اوسکی خوبی و خوشرنگی کے سبب سے **محمد شاہ** نے [illegible] - وفا -

بلبل ہندوستان کا گلدم نام رکھا۔
ہار کے لفظ کو بدشگون سمجھکر۔ پہلماں کہوایا۔
شاہ عالم نے سُرخاب کو بھی گلسیرہ۔ کہا۔ مگر اُسنے رواج نہ پایا۔
نواب سعادت علی خان مرحوم نے ملائی کا نام بالائی رکھا کہ لکھنؤ مین عام اور دلّی وغیرہ مین کم رایج ہے مذاقِ سلیم دونو کے لطف مین امتیاز کر سکتا ہے۔
بھاشا کی ساخت کو دیکھو کہ ہر ایک زبان کی ملاپ کے لئے کیسی ملنسار طبیعت رکھتی ہے نظم و نثر پر غور سے نظر کرد او سنے اپنے مہمان کے لئے فقط لفظون ہی مین جگہہ خالی نہین کی بلکہ بہت سے الفاظ و خیالات جو کہ ملکی خصوصیت عربی فارسی سے رکھتے تھے وہ بھی لیئے چنانچہ بہادری کا میدان رستم و سام کو دیا۔ حالانکہ یہان وہ بھیم اور ارجن کا حق تہا۔ سودا کہتے ہین ع

رستم رہا زمین پہ نہ سام رہگیا ❊ مردونکا آسمان کے تلے نام رہگیا
رستم سے بہلا کہہ تو سر تیغ تلے دہر دے ❊ پیارے یہ سمین سے ہو ہر کاری و ہر مردے

حسن و جمال کے شبستان مین لیلی و شیرین آگئین۔ اور جب وہ آئین تو راجھے کی جگہہ مجنون و فرہاد کیونکر نہ آتے۔ مجنون و فرہاد کی آنکھون سے گنگا جمنا تو بہہ نہین سکین مجبور جیحون سیحون ہندستان مین آگئے۔ ہماچل اور بندھیاچل کو چھوڑکر۔ کوہ بیستون اور شیرین کوہ الوند سے سر پھوڑتے ہین۔ مگر جب کوئی خوش طبع جاتا ہے تو بین کے پھولون سے بھی یہان کے مکان سجا دیتا ہے اور وہ عجب بہار دیتے ہین۔
ایک زبان کے محاورہ کو دوسری زبان مین ترجمہ کرنا جایز نہین مگر اِن دونو زبانون مین ایسا اتحاد ہوگیا کہ یہہ فرق بھی اُٹھ گیا اور اپنے کارآمد خیالونکے ادا کرنے کے لئے دلپذیر ن بھی ہے کہ پسندیدہ محاورات جو فارسی مین دیکھے اُنہین کبھی بجنسہ اور کبھی ترجمہ کرکے

محاورات فارسی ہو گئے

لیا- مثلاً **بر آمدن** اور **بسر آمدن** ہندی میں اسکا ترجمہ لفظی ڈھونڈہین تو
نہین ہے مگر اہل زبان نے نہایت خوبصورتی کے ساتھ تضمین کرلیا اور سودا نے کہا سودا
اِس دل کی تفِ آہ سے کب شعلہ بر آئے + بجلی کو دم سرد سے جسکے حذر آئے
اُسکو یہہ طاقت ہے کہ اوس سے ہی بسر آئے : ن زلفِ سیہ اپنے اگر لعل پر آئے
**درآمدن** یعنے گُھس آنا- سودا-
یہان تک نہ دل آزارِ خلایق ہو کہ کوئی : ملک لمومنینہ سے صفِ محشر مین درآئے
**عرق عرق شدن** اور **آب شدن** ذوق-
آگ دوزخ کی بھی ہو جائیگی پانی پانی + جب یہہ عاصی عرقِ شرم مین ترجائینگے
**حرف آمدن** اور **دل خون شدن**-
حرف آئے مجھپہ دیکھیے کس کس کے نام سے + اِس درد سے عقیق کا دل خون ہین آئے
**سید انشا**- ع لب ون کہ لعل کے بھی نگینہ پہ حرف ہے-
**چشمک زدن**- ذوق-
لب پہ تیری پسینہ کی بوندای عقیق لب + چشمک زنی کری ہے سہیل یمن کے ساتھ
**پیمانہ پر کردن**- مارڈالنا- سودا-
ساقی چمن مین چھوڑکے مجھکو کدہر چلا + پیمانہ میری عمر کا ظالم تو بھرچلا
**دامن افشاندہ برخاستن**- بیزار ہوکر اوٹھ کھڑے ہونا سودا
کیا اِس چمن مین آن کے لیجا ئیگا کوئی : دامن تو میری سامنے گل جہاڑکر چلا
**از جامہ بیرون شدن**- سودا-
نکلا پڑے ہے جامہ سے کچھ اِن دنون رقیب + تہوڑے سے ہی دم دلاسی مین [illegible] چلا
کب صبا آتی ترے کوچہ سے ای یار کہین + جون حباب لب جو جامہ سے [illegible]
[illegible] وفا

**فلکش خبر ندارد** - یہہ محاورہ بھی اہل ہند کا نہین کیونکہ یہان آکاس ہے
فلک نہین ہے اہل ہند اسکا مضمون کیون باندہتے مگر سودا کہتے ہین -

تجہہ رخ مین ہے جو لطف ملک کو خبر نہین * خورشید کیا ہے اُسکے فلک کو خبر نہین

**دل از دست رفتن** بے اختیار ہو جانا - سودا کا مصرع ہے

ہاتھ سے جاتا رہا دل دیکھہ محبوبان کی چال

**دل دادن** عاشق ہونا - **ظفر**

دل دیکے تمکو جان پہ اپنی بُری بنی * شیرین کلامی آپکی میٹھی چُھری بنی *

**میر صاحب** ع ایسا ہو دل دادہ کوئی جی سے گذر جائے

**از جان گذشتن** - جان پر کھیل جانا ظفر کا شعر ہے -

وہان جائے وہی جو جان سے جائے گذر پہلے -

**از سر چیزی گذشتن** - دست بردار ہونا - سید انشاء -

خدا کے واسطے گذرا مین ایسے جینے سے - **ذوق علیہ الرحمہ**

پہنچین گے رہگذر یار تلک کیونکر ہم | پہلے جب تک نہ دو عالم سے گذر جائینگے

تو اپنے شیوۂ جور و جفا سے مت گذرے | تری بلا سے مرا دم رہے رہے نہ رہے

چاہیے تجہہ چشم کے آگے جو ہو بادام سفید | کہینچکر پوست کرے گردش ایام سفید

**سفید شدن - پوست کشیدن** بھی فارسی کا محاورہ ہے جسکا ترجمہ
اُنہون نے کر لیا ہے اُردو مین کہال اوتارنا - **ناسخ**

بہا گئی کونسی وہ چیز بتون کی ہمکو | نہ کمر رکہتے ہین ظالم نہ دہن رکھتے ہین

یہہ حقیقت مین لفظی ترجمہ فارسی محاورہ کا ہے کہ - نہ کمر دارند نہ دہن دارند - ہندی کا
محاورہ یہی ہے کہ نہ کمر ہے نہ دہن ہے -

بعض جگہہ اصل اصطلاح فارسی کی لیکر اوسپر اپنے شعر کی بنیاد قائم کی ہے۔ مثلاً

**تر دامن** - اصطلاح فارسی مین پرگناہ ہے دیکھو اُسی کی بنیاد پر کیا مضمون پیدا کیا ہے

تر دامنی پہ شیخ ہماری نہ جائیو ۔ دامن نچوڑ دین تو فرشتے وضو کرین

**ذوق** - ع کہ میری تر دامنی کے آگے عرق عرق پاک دامنی ہے

**چراغ سحری** - بیمار جان بلب ہے

تک میر جگر سوختہ کی جلد خبر لے ✣ کیا یار بھروسا ہے چراغ سحری کا

اور دیکھو اُردو فارسی اور محاورون کو کس خوبصورتی سے ترکیب دیا ہے۔

آشیانے مین میر بلبل کے ✣ آتش گل سے رات پہول پڑا

**غنچہ دہن** یعنے کم گو - زبان دراز بے ادب پرگو۔ اُستاد مرحوم نے ساقی نامہ مین کہا ہے

شیشہ مے کی یہہ دراز زبان ۔ اوسپہ ہے یہہ ستم کہ غنچہ دہان

شیشہ کے مُنہہ مین سے عرق یا شربت وغیرہ نکلتے وقت جو دہار بندہتی ہے اوسے اصطلاح فارسی میں **زبان شیشہ** کہتے ہیں -

**آتش زیر پا** - بے قرار **موئے آتش دیدہ** جسے آگ کی سینک پہنچی ہو

بسکہ ہون غالب اسیری مین بہی آتش زیر پا ۔ موئے آتش دیدہ ہے حلقہ میری زنجیر کا

**مُردن چراغ کشتن چراغ** - چراغ کے بجھنے اور بجھانے کو کہتے ہین اسی سے

**شمع مُردہ چراغ مُردہ** - دیکھنا ذوق مرحوم نے کس لطف سے جان ڈالی ہے

شمع مردہ کے لئے ہے دم عیسےٰ آتش ۔ سوزش عشق سے زندہ ہون محبت کے قتیل

داغ دل فسردہ یہ پہاہا نہین ہو ۔ کام اس چراغ مردہ کو کیا ہے کفن کے ساتھ

**کمر کوہ** اور **دامن کوہ** سے بہی دیکھو کیا مضمون نکالا ہے۔ ذوق علیہ الرحمہ

حاضر مین جا بجا مین تیری وحشی کہ منزل ✣ باندہے ہوئے کہسار ... کمر کرتے

---

لہ دلی والون کا محاورہ ہے۔ اگر رات کو کبہی آگ لگتی تہی تو اصیل ... [illegible]

**گردن مینا**- آتش نے کیا خوب مضمون نکالا ہے-

ہر شب شب برات ہے ہر روز روز عید ۔ سوتا ہوں ہاتھ گردن مینا میں ڈال کے

**دست سبو**- خواجہ وزیر نے کس خوبصورتی سے اسکا ترجمہ کیا ہے-

ہوں وہ میکش گر نہ آیا میکدہ میں ایکدن ۔ ہر سبو نے ہاتھ پھیلائے دعا کے واسطے

**سوسن دہ زبان**- فارسی والوں کا خیال ہے- میر وزیر علی صبا کہتے ہیں

کھولا بہار نے جو کتب خانۂ چمن ۔ سوسن نے دس ورق کا رسالہ اٹھا لیا

**سرو کو آزاد**- فارسی والوں نے کیا تھا- کہ بہار و خزان- اور ثمر اور بے ثمری کی قید سے آزاد ہے- ذوق مرحوم اس بنیاد پر فرماتے ہیں-

پا بزنجیر آب جو کی موج میں سب سرو ہیں ۔ کیسی آزادی کہ یہاں یہہ حال ہے آزاد کا

**قافلۂ نکہت گل**- سید انشا نے کیا خوب ترجمہ کیا-

جو ٹھنڈے ٹھنڈے چلی ہے ای آہ- چھاؤں تاروں کی چل نکل تو

گلو بکی نکہت کا قافلہ بھی- چمن سے ہے لا دپھا نہ نکلا

**آسمان زمین کے قلابے ملانے**- بھی ایجاد اہل اُردو کا ہے- **ذوق**

قلابے آسمان و زمین کے نہ تو ملا ۔ اوس بت سرکوئی ملنے کی ناصح تباہ صلاح

**طوفان باندھنا** بھی انہی کا ایجاد ہے- ہندی میں نتھا-

اشک آنکھ ہیں مژگاں پہ کہ یارو ابھی ۔ پانی سو نیزہ دیا باندہ کے طوفان چڑھا

بعض فارسی کے محاورے یا انکے ترجمے ایسے تھے کہ میر و مرزا وغیرہ استادوں نے لئے مگر متاخرین نے چھوڑ دئے چنانچہ فارسی کا محاورہ ہے-

**تر آمدن** یعنے شرمندہ شدن **میر صاحب** کہتے ہیں

کھلنے میں تیرے موہنہ کی کلی پھاڑ سے گریبان ۔ آگے ترے رخسار کے گل برگ تر آوے

توگوئی - میر حسن - اسکا ترجمہ فرماتے ہین -

ع - کہے تو کر خوشبوئیون کے بہار تو ایک اور موقع پر کہتے ہین

کہے تو کہ دریا تھا ایک نور کا + میر

اب کوئی سی ہجران کی جہان دل پہ رکھا تھا + جو درد و الم تھا سو کہے تو کہ یقین تھا

نمود کردن یعنے ظہور کر دن یعنی فارسی کا محاورہ تھا

نمود کرکے وہین بحر غم مین بیٹھ گیا کہے تو میر بھی اک بلبلہ تھا پانی کا

حیف آنان یا حیف کسانیکہ - میر صاحب

حیف وے جو کہ وہ اس وقت مین پہنچا جس وقت + اُن کہے حال اشارون سے بتایا نہ گیا

اب اگر کہین گے تو یہہ کہین گے کہ حیف ہے اُن لوگون کے حال پر جنکو یاس تو گیا اور

وہ بیچارے اشارے سے بھی حال نہ کہہ سکے - کہنے - ہندی ہے مگر اب متروک ہے

بے تہی - یعنے کم مائگی میر صاحب کا شعر ہے -

اس زمانہ کی تری سے لہر بحر اگلی نہین + بے تہی کرنے لگو دریا دلو نکو حوصلے

خوشم نمے آید - مجھے بھلا نہین لگتا - میر صاحب فرماتے ہین

ناکامی صد حسرت خوش لگتی نہین ورنہ + اب جی سے گذر جانا کچھہ کام نہین رکھتا

خوشا بحال کسانیکہ - میر صاحب فرماتے ہین

خوا حال خوش اونہون کا ہم بزم ہین جو تیرے + افسوس ہے کہ ہمنے وہان کا نہ بار پایا

داغ این حسرت ام - میر صاحب کہتے ہین

داغ ہون رشک محبت سے کہ اتنا بیتاب + کسکے تسکین کے لئے گھر سے تو باہر نکلا

یکہ - یا - آنی آنکہ - میر صاحب نے کہا ہے -

اسی تو کہ جہان سے عاقبت کار جائیگا + غافل نہ رہ کہ قافلہ یکبار جائیگا

ایک قصیدۂ مدحیہ کے مطلعِ ثانی مین سودا کہتے ہین -

اٹھ تو کہ کارِ جن و بشر تجھسے ہو رواں ٭ تیری وہ ذات جس سے دو عالم ہو کامران

فارسی مین **بیا** امر کا صیغہ شعر کے اول مین لاتے ہین اور وہ بہت مزا دیتا ہے

بیا کہ گریۂ من آنقدر زمین نگذاشت ٭ کہ در فراقِ تو خاکی بسر توان کردن

**عرفی** - بیا کہ با دلم آن می‌کُند پریشانی ٭ کہ غمزۂ تو نکردہ است با مسلمانی

**میان رنگین** - اسکا ترجمہ کرتے ہین -

آ تجھہ بغیر مملکتِ دل اُجاڑ ہے ٭ چھاتی پہ رات ہجر کی کالا پہاڑ ہے

**دستی درین کار دارد** یعنے وہ اس کام مین واقفیت یا مہارت رکھتا ہے سودا

کون ایسا ہے جسے دست ہو دل سازی مین ٭ شیشہ ٹوٹے تو کرین لاکھ ہنر سے پیوند

**او دہن این کار ندارد** - سودا نے کہا -

نہین ہے بحث کا طوطی ترا دہن مجھسے ٭ سُخن تو دیکھہ ہو رنگین ترا چمن مجھسے

**گوش کردن** - سُنا سودا نے ترجمہ کیا -

کب اِسکو گوش کرے تھا جہان مین اہلِ کمال ٭ یہہ سنگریزہ ہوا ہے دُرِ عدن مجھسے

**بو کردن** - سونگھنا - سودا نے ترجمہ کیا -

دیکھون نہ کبھی گل کو ترے منہہ کے مین ہوتے ٭ سنبل کی سوا زلف تری بُو نہ کرون مین

اور **میر صاحب** نے اِس سے بڑھکر کہا -

گل کو محبوب ہم قیاس کیا ٭ فرق نکلا بہت جو باس کیا

**خوابم بُرد** - یا **خوابم در ربود** یعنے مجھے نیند آگئی - **جرأت** -

کل وہان سے آتے ہی جو ہمین خواب لیگیا ٭ دیکھا تو پھر وہین دل بیتاب لیگیا

ہند کا محاورہ نیند آتی ہے - خواب کا لیجانا محاورہ نہین -

ساجتا ہے وہ ہی کسی کے لیے دیتے

## زنجیر کردن - قید کرنا - سید انشاء

سودازدہ دل ہے تو یہہ تدبیر کرینگے ۔ اُس زلف گرہگیر سے زنجیر کرینگے

سودا - نے ترجمہ کر دیا -

## خاک بر سر کردن - سودا -

تو ہی کچہہ اپنے سر پہ نہ یہان خاک کر گئی + شبنم بھی اِس چمن سے صبا چشم تر گئی

ہندی مین - سر پہ خاک ڈالی کہتے ہین -

اس سے بڑہکر یہہ کہ بعض رسمین اور ٹوٹکے جو ایران اور توران مین ہوتے تھے

اونکے اشارے اُردو مین کرنے لگے **سودا**

دِوانہ اون لڑکون کا ہون قسم ہے روح مجنون کی + نہ مارو مجکو چوب گل بغیر از بید کی چھڑیان

میر اور سودا کے حال مین ان مطالب کی توضیح کی ہے -

**داغ جنون** - اوستاد مرحوم عالم طفولیت کی ایک غزل مین فرماتے ہین -

دیوانہ ہون تیرا مجھے کیا کام کرلون گل + زیبائش سر کو ہے مرے داغ جنون گل

اور **میر صاحب** مثنوی مین کہتے ہین

سراپا آشفتہ دماغی ۔ داغ جنون دسے جبہ چراغی

ولایت مین رسم ہے کہ قلعہ کے محاصرہ مین یا ایک لشکر سے دوسرے لشکر مین جب اسد

کا پہنچنا ممکن نہین ہوتا تو خط کا پرزہ تیر مین باندہکر پہینکتے ہین - چنانچہ میر و

سودا نے اوسے اُردو مین باندہا ہے -

نامہ جو وہان سے آئے ہے سو تیر مین بندہا ۔ کیا دیجئے جواب اجل کے پیام کا

نہ تہا پیکان پہ کیا جوہر جو نامہ تیر پہ لکہا ۔ اشارہ قتل کا قاتل نے کس تقسیر پہ لکہا

اگرچہ ان باتون پر فصاحت کے اصولِ عامّہ کے بموجب بہت اعتراض ہونگے مگر اعتراض

نہ ہونگے کیونکہ بولنے والون کی نسلین اور اصلین اور گھر اور گھرانے فارسی سے

ہنکر ہو رہے تھے - جتنا اوسکا دخل زیادہ ہوتا تھا اوتناہی مزہ زیادہ ہوتا تھا - اور آج دیکھتے ہین تو اور ہی رنگ ہے - ہمارے قادر الکلام انشا پرداز ترجمہ کرکے انگریزی کے خیالون کے چربے اُتارتے ہین - اور ایسا ہی چاہئے - جہان اچھا پھول دیکھا - چُن لیا - اور دستار نہین تو کوٹ مین زیبِ گریبان کر لیا - ہمارے انشا پردازون نے جب دیکھا کہ فارسی والون نے اپنی قادر سخنی کے زور یا طرافتِ طبع کے شور سے عربی ترکیبون کا استعمال کیا ہے تو اُنھون نے بھی اپنی پیارے ملک کی زبان کو اِس نمک سے بے لطف نہ چھوڑا سودا فرماتے ہین -

ع - جیسی کہتا ہے کوئی ہو ترا صدقاً صدقاً

سید رضی خان رضی مرحوم نے کیا خوب کہا -

ع تیری وہ مثل ہے کہ آئی رضی نہ الی الذی نہ الی الذی -

دو تو زبان کے باب تشبیہات مین ایک نکتہ کہی بغیر جیسے آگے نہین بڑھا جاتا - یعنے مختلف افرادِ انسان کے طبایع پر غور کرو کہ ہزارون کوس پر پڑے ہون - اور مختلف طبیعت کے ملکون مین ہون لیکن چونکہ طبیعتِ انسانی متحد ہے اسلئے دیکھو اونکے خیالات کسقدر ملتے جُلتے ہوتے ہین - چنانچہ یہان بالون کی تعریف مین ناگون کے لہرانے اور بھونرون کے اُڑنے سے تشبیہ دیتے تہے - فارسی مین بھی زلف کی تشبیہ سانپ کے ساتھ آئی ہے اسلئے اُردو مین سانپ رہے مگر بھونرے اوڑ گئے - اور اوسکی جگہ مشک بنفشہ - سنبل - ریحان آ گئے جو کبھی یہان دیکھے بھی نہین مگر عرب کا سادہ مزاج فصیح اپنے نیچر کا حق ادا کرتا ہے - اور زلفا کو کویلے سے تشبیہ دیتا ہے - سانولی رنگت کی تعریف مین شام برن اور میگھ برن کہتے تھے - اوس سے کُھلتا رنگ ہوتا تو چانپک برنی کہتے تہے - اب

